# التماس

ناظرین! آپ کی خدمت میں یہ ستیارتھ پرکاش مصنفہ شری ۱۰۸ سوامی دیانند سرسوتی جی مہاراج کا مستند اُردو ترجمہ پیش کیا جاتا ہے۔ اور ساتھ ہی اس کے امید کی جاتی ہے کہ چونکہ چند در چند بواعث کی وجہ سے اس کے شائع کرنے میں حد سے زیادہ توقف ہو گیا ہے۔ اور چند نقص چھپوائی وغیرہ میں رہ گئے ہیں۔ آپ اُن پر چشم پوشی کرینگے +

آریہ بھائی خصوصاً اور عام پبلک عموماً بہت مدت تک اس کی انتظار میں رہے ہیں۔ سو معلوم رہے کہ پہلے اس توقف کا سب سے بڑا سبب یہ تھا۔ کہ حتے المقدور ترجمہ عمدہ سے عمدہ ہو۔ اور شری سوامی جی مہاراج کی عبارت کا مطلب صحیح صحیح بلا کسی قسم کی کمی بیشی کے اُردو زبان میں ادا کیا جاوے۔ اسواسطے اس جگہ مختصراً ذکر اُس طریق کا کیا جانا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ جو اس ترجمہ میں مدنظر رکھا گیا ہے +

۲۔ ستیارتھ پرکاش جیسی کتاب کا ترجمہ کرنا کوئی آسان کام نہیں تھا۔ ہر ایک صفحہ پر اس قسم کے ادق مسائل فلسفہ و علم الہیات کے ہیں۔ کہ اُن کو دوسری زبان میں ادا کرنے کے واسطے نہ صرف زبان سنسکرت سے کامل واقفیت چاہیئے۔ بلکہ جس زبان میں ترجمہ کیا جانا منظور ہو۔ اُس کی علمی اصطلاحات کا بھی پورا علم ہونا چاہیئے۔ اسواسطے جب ترجمہ کا سوال شریمتی پرتی ندہی سبھا پنجاب کی انترنگ سبھا میں پیش ہوا۔ تو پہلا سوال یہ تھا۔ کہ مترجم اس کتاب کا کون ہونا چاہیئے۔ بعد بہت قیل و قال کے سبھا نے اس شرط پر ترجمہ کی نگرانی کرنا منظور کیا کہ ترجمہ اس کا پنڈت ریکلداس جی سنسکرت ادھیاپک دیانند انگلو ویدک کالج اور شریمان آتما رام جی سابق منتری شری متی پرتی ندہی سبھا پنجاب کریں۔ چنانچہ راقم نے اِن دونوں صاحبوں کو ترجمہ کرنے پر آمادہ کیا +

۳۔ پنڈت ریکلداس کے نام سے اکثر آریہ سماجی بھائی واقف ہیں۔ اُن کی تعریف میں زیادہ تحریر کی ضرورت معلوم نہیں ہوتی۔ یہ وہ شُدھ آریہ ہیں کہ جو ویدک دھرم کے اصولوں سے کمال درجہ کی واقفیت رکھتے ہیں۔ اور جہاں تک میرا تجربہ ہے آریہ سماج میں اُن کے برابر آریہ سدھانتوں پر عملدر آمد کرنے والے صرف چند ہی مہاتما ہونگے۔ سوامی جی کے پکے بھگت اور پیرو ہیں۔ اور کوئی رائے سوامی جی کی ایسی نہیں ہے کہ جس کو تفتیش اور تحقیق کر کے انہوں نے تسلیم نہ کر لیا ہو۔ اور وہ ہر وقت تیار رہتے ہیں۔ کہ کوئی شخص اُن سے سوامی جی کے کسی سدھانت پہ بحث کرے۔ باوجود ایسی واقفیت اور اعلے سنسکرت علم کے پنڈت ریکلداس جی کو شک تھا۔ کہ آیا وہ اس ترجمہ کو کماحقہ کرنے کے یوگیہ ہیں۔ یہ ساری بات ایک تو کسر نفسی کے باعث وہ کرتے تھے اور ثانیاً اُن کا خیال تھا کہ عربی اور فارسی اصطلاحات کی تلاش کرنے میں اُن کو دقت ہوگی شریمان لالہ آتما رام جی سے آریہ سماجک دنیا میں بہت ہی تھوڑے آدمی ناواقف ہونگے۔ مرحوم پنڈت لیکھرام جی کی وفات کے بعد اُنہوں نے سوامی جی کی سوانح عمری کو ترتیب دیا اور سوامی جی کی تصانیف پر ایک عمدہ مضمون سوانح عمری کے خاتمہ پر لکھا۔ اُن کی علمی لیاقت اعلے درجہ کی ہے۔ اور علاوہ سنسکرت اور فارسی کے انگریزی زبان میں بھی عمدہ لیاقت رکھتے ہیں۔ سوامی جی کے سدھانتوں کو نہ صرف خود سمجھتے ہیں بلکہ بحث مباحثہ اور لکچروں کے ذریعہ لوگوں کو اپنی رائے پر لانے کی وہ طاقت رکھتے ہیں کہ جو بہت تھوڑوں میں ہوگی۔ جب ایسے یوگیہ پرش ترجمہ کے واسطے مہیا ہو گئے۔ تو عام صورت میں کافی سمجھا جاتا ہے۔ کہ مزید احتیاط کی ضرورت نہیں تھی۔ مگر شریمتی پرتی ندھی سبھا کو معلوم تھا کہ ترجمہ کا کام بہت ہی مشکل ہے۔ اور جب تک اُس کی پڑتال لایق آریوں سے نہ کرائی جاوے۔ اُس کے شائع کرنے میں تسلی نہیں ہو سکتی۔ اسواسطے سبھا نے صاحبان ذیل کی کمیٹی واسطے پڑتال اور ترمیم ترجمہ کے مقرر کی۔ شریمان لالہ منشی رام جی۔ لالہ رلا رام جی۔ لالہ رام کشن جی۔ رائے ٹھاکر دت جی۔ بابو نہال سنگھ جی۔ و لالہ جے چند جی +

